حضرت عبید اللہ بن سعید نے حضرت ابو اسامہ سے روایت نقل کی ہے کہ میں نے کسی آدمی کو نہیں دیکھا جو حضرت عبداللہ بن مبارک سے زیادہ علم کا طالب ہو، یعنی شام، مصر، یمن اور حجاز میں۔

## ذِكْرُ الْأَشْرِبَةِ الْمُبَاحَةِ (مباح مشروبات کا ذکر)

5657- أَخْبَرَنَا الرَّبِيعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا أَسَدُ بْنُ مُوسَى قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ كَانَ لِأُمِّ سُلَيْمٍ قَدَحٌ مِنْ عَيْدَانٍ فَقَالَتْ سَقَيْتُ فِيهِ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ كُلَّ الشَّرَابِ الْمَاءَ وَالْعَسَلَ وَاللَّبَنَ وَالنَّبِيذَ

حضرت حماد بن سلمہ حضرت ثابت سے وہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت نقل کرتے ہیں کہ حضرت ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا لکڑی کا ایک پیالہ تھا۔ انہوں نے کہا میں نے اس میں رسول اللہ ﷺ کو یہ مشروب یعنی پانی، شہد، دودھ اور نبیذ پلایا ہے۔

5658- أَخْبَرَنَا سُوَيْدٌ قَالَ أَنْبَأَنَا عَبْدُ اللَّهِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنْ ذَرِّ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ سَعِيدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبْزَى عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَأَلْتُ أُبَيَّ بْنَ كَعْبٍ عَنِ النَّبِيذِ فَقَالَ اشْرَبِ الْمَاءَ وَاشْرَبِ الْعَسَلَ وَاشْرَبِ السَّوِيقَ وَاشْرَبِ اللَّبَنَ الَّذِي نُجِعْتَ بِهِ فَعَاوَدْتُهُ فَقَالَ الْخَمْرَ تُرِيدُ الْخَمْرَ تُرِيدُ

حضرت سعید بن عبدالرحمن بن ابزیٰ اپنے باپ سے روایت نقل کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نبیذ کے بارے میں پوچھا۔ فرمایا پانی پیو، شہد پیو، ستو پیو اور دودھ پیو، جس کی تمہیں خوراک دی گئی۔ میں نے دوبارہ پوچھا۔ فرمایا: تو شراب کا ارادہ رکھتا ہے، شراب کا ارادہ رکھتا ہے۔

5659- أَخْبَرَنِي أَحْمَدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ سَعِيدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ قَالَ حَدَّثَنَا الْقَوَارِيرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ عَبِيدَةَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ أَحْدَثَ النَّاسُ أَشْرِبَةً مَا أَدْرِي مَا هِيَ فَمَا لِي شَرَابٌ مُنْذُ عِشْرِينَ سَنَةً أَوْ قَالَ أَرْبَعِينَ سَنَةً إِلَّا الْمَاءُ وَالسَّوِيقُ غَيْرَ أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرِ النَّبِيذَ

حضرت معتمر بن سلیمان اپنے باپ سے وہ حضرت محمد سے وہ حضرت عبیدہ سے وہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت نقل کرتے ہیں۔ فرمایا: لوگوں نے کئی مشروب بنالیے ہیں۔ میں نہیں جانتا کہ وہ کیا ہیں، بیس سال، یا کہا: چالیس سال سے میرا مشروب پانی اور ستو ہے۔ آپ نے نبیذ کا ذکر نہ کیا۔

5660- أَخْبَرَنَا سُوَيْدٌ قَالَ أَنْبَأَنَا عَبْدُ اللَّهِ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ عَبِيدَةَ قَالَ أَحْدَثَ النَّاسُ أَشْرِبَةً مَا أَدْرِي مَا هِيَ وَمَا لِي شَرَابٌ مُنْذُ عِشْرِينَ سَنَةً إِلَّا الْمَاءُ وَاللَّبَنُ وَالْعَسَلُ

حضرت عبداللہ حضرت ابن عون سے وہ حضرت محمد بن سیرین سے وہ حضرت عبیدہ سے روایت نقل کرتے ہیں، کہا: لوگوں نے ایسے مشروبات بنالیے ہیں، میں نہیں جانتا کہ وہ کیا ہیں، بیس سال سے میرا مشروب پانی، دودھ اور شہد ہے۔

5661- أَخْبَرَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنْبَأَنَا جَرِيرٌ عَنِ ابْنِ شُبْرُمَةَ قَالَ قَالَ طَلْحَةُ لِأَهْلِ الْكُوفَةِ فِي النَّبِيذِ فِتْنَةٌ يَرْبُو فِيهَا الصَّغِيرُ وَيَهْرَمُ فِيهَا الْكَبِيرُ قَالَ وَكَانَ إِذَا كَانَ فِيهِمْ عُرْسٌ كَانَ طَلْحَةُ وَزُبَيْدٌ يَسْقِيَانِ اللَّبَنَ وَالْعَسَلَ فَقِيلَ لِطَلْحَةَ أَلَا تَسْقِيهِمُ النَّبِيذَ قَالَ إِنِّي أَكْرَهُ أَنْ يَسْكَرَ مُسْلِمٌ فِي سَبَبِي

حضرت جریر نے حضرت ابن شبرمہ سے روایت نقل کی ہے کہ حضرت طلحہ نے اہل کوفہ سے فرمایا: نبیذ میں فتنہ ہے، اس میں چھوٹا بڑا ہو جاتا ہے اور بڑا بوڑھا ہو جاتا ہے، کہا: جب ان میں کوئی شادی کا موقع ہوتا ہے تو حضرت طلحہ اور زبید لوگوں کو دودھ اور شہد پلایا کرتے تھے۔ حضرت طلحہ سے عرض کی گئی: کیا آپ ان لوگوں کو نبیذ نہیں پلائیں گے۔ فرمایا: میں یہ بات ناپسند کرتا ہوں کہ کوئی مسلمان میری وجہ سے نشہ میں مبتلا ہو جائے۔

5662- أَخْبَرَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنْبَأَنَا جَرِيرٌ قَالَ كَانَ ابْنُ شُبْرُمَةَ لَا يَشْرَبُ إِلَّا الْمَاءَ وَاللَّبَنَ

حضرت جریر نے کہا کہ حضرت ابن شبرمہ پانی اور دودھ کے سوا کوئی چیز نہ پیتے تھے۔

کتابِ رشد و ہدایت کی ہمہ گیر آفاقی تعلیمات کو عام کرنے کے لئے

نور و سرور اور جذبہ حب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مبنی آیات احکام کی مفصل وضاحت

اردو زبان میں پہلی مرتبہ

# تفسیر احکام القرآن

مفسر قرآن، علامہ مفتی محمد جلال الدین قادری

آیات احکام کا مفصل لغوی و تفسیری حل امہات کتب تفسیر کی روشنی میں

مفسرین کی تصریحات کے مطابق پیش کیا گیا۔

اس لئے یہ کتاب طلباء، علماء، وکلاء، ججز

اور عوام و خواص کے لئے قیمتی سرمایہ

آج ہی طلب فرمائیں

**ضیاء القرآن پبلی کیشنز**

لاہور۔ کراچی۔ پاکستان

